ار (Ar) :۔ اور۔

ارے (Uray) :۔ یہاں۔

آدھے (Aadhay) :۔ یہاں۔

انگھے (Inghay) :۔ یہاں۔

ارے لگ (Uray Lag) :۔ یہاں تک۔

افلاطون (Aplaatoon) :۔ افلاطون۔ طنزیہ طور پر جیسے زیادہ افلاطون مت بنو

اگیت / اگیتا (Aget / Ageta) :۔ اگیت۔ وقت سے پہلے یا قبل از وقت فصل کاشت کرنا جیسے اگیتی گندم

اللہ (Allah) :۔ اللہ۔

انکھ (Aankh) :۔ حروف تہجی۔

انکھ (Aankh) :۔ الفاظ۔

انگریج (Angrej) :۔ انگریز۔ عام طور پر سفید فام لوگوں کے لیے بولا جاتا ہے لیکن طنزیہ طور پر پڑھے لکھے دیسی لوگوں کے لیے بھی بولا جاتا ہے

اے (Ay) :۔ اے۔

ایب (Eeb) :۔ اب۔

ایب جد (Eeb Jad) :۔ اب جب۔

ایب کے (Eeb Kay) :۔ اب کے۔

ایب لگ (Eeb Lag) :۔ اب تک۔

ایڑی (Aaidi) :۔ ایڑی۔ پاؤں کی ایڑی

آبل (Aaball) :۔ اول۔ زیادہ، کافی، اول

آخیر (Aakhyer) :۔ آخیر۔ آخیر، انت، اختتام

آدر (Aadar) :۔ عزت۔

آدر آلہ (Aadar Aala) :۔ عزت دار۔

آدھ آنہ (Adhanna) :۔ آدھ آنہ۔

آدھے / انگھے (Aadde/Inghe) :۔۔

آڑ (Aad) :۔ آڑ۔ آڑ، رکاوٹ

آکھٹا (Aakhtta / Aakh) :۔ آکھ۔ اس پودے کو سنسکرت زبان میں عرق، ٹول پھلی، مندار، پرتال، بھاتوک، چھیل پھرنی، گجراتی میں نانو، انکاڑو، پنجابی میں آنکھ، عربی میں اوکڑ، انگریزی میں کلوٹروپس پروسیرا، اور اردو میں اسے گل مدار یا آکھ کہا جاتا ہے۔ لیکن جنوبی ایشیاء میں یہ پودا آکھ کے نام ہی

آلا (Aalla) :۔ گیلا۔

آلا (Aala) :۔ والا۔

آلن (Aalann) :۔۔ موٹے آٹے کا گھول جو ہرے ساگ میں ڈالا جاتا ہے

آلتی پالتی / پلوتھی (Aalthi Paalthi / Palothi) :۔ آلتی پالتی۔ آلتی پالتی مار کر بیٹھنا یا چوکڑی مار کر بیٹھنا

آلکس (Aallkas) :۔ سستی۔

آنگلی (Aangali) :۔ انگلی۔ جمع انگلیاں

آنہ (Anna) :۔ آنہ۔

آہلنا (Aahlanna) :۔ گھونسلہ۔

آہو (Aaho) :۔ ہاں۔

آویں (Aawain) :۔ آتے۔

بادھ (Baadh) :۔ زیادہ۔ مقدار میں زیادہ

بالکاں (Balkan) :۔ بچوں۔

بانڈے (Banday) :۔ بانٹے۔

- بھوا (Bathua) :۔ باتھو۔ عام خودرَو جڑی بوٹی جو ساگ اور رائتے میں ڈالنے کے لیے استعمال کی جاتی ہے

بٹیئو (Bateu) :۔ مہمان۔ عام طور پر مہمان کے لیے بولا جاتا ہے اور کبھی کبھار داماد کے مترادف کے طور پر بھی بولا جاتا ہے

بجرگ (Bajurg) :۔ بزرگ۔

بچلا (Bichaalla) :۔ بیچ کا (درمیانی)۔

بچلا (Bichlaa) :۔ بیچ کا (درمیان والا)۔ بیچ کا، درمیان والا

بچلنا (Bichalna) :۔ الجھنا۔ الجھن کا شکار ہو جانا

بچھڑا (Bachhra) :۔ بچھڑا۔

بچھڑیا (Bachhiya / Bachiya) :۔ بچھڑیا۔

بدھ (Badhh) :۔ بڑھ۔

بدھائی (Badhai) :۔ مبارک۔

بدھائی (Badhai) :۔ مبارک باد۔

بدھنا (Baddnaa) :۔ داخل ہونا۔

بڈا (Badda) :۔ بڑا۔

بڈا بوڑھا / بوڑھا ٹھیرا (Badda Boodha / Badda Thera) :۔ بڑی عمر کا۔ معمر شخص

بڈسر / بڈاسرا (Baddsar / Baddassraa) :۔ بڑا سا۔ معمر اور تجربہ کار شخص

بڈے (Baddy) :۔ بڑے۔

بڈی (Baddi) :۔ بڑی۔

بکل مارنا (Bookal Marnna) :۔ چادر لپیٹنا۔ بیٹھے یا انتظار کرتے ہوئے کسی شخص کا اپنے جسم کے اوپر کپڑا یا چادر لپیٹنا

بکواد (Bakvaad) :۔ بکواس۔

بگڈ (Bagad) :۔ صحن۔ اندرونی طور پر کھلا صحن جو مشترکہ طور پر بہت سے گھرانوں کی ملکیت ہو

بلد (Balad / Baladh / Bullhad) :۔ بیل۔

بلداں کی سو (Baldan Ki Su) :۔ بیلوں کی قسم۔

بلیان (Baliyaan) :۔ بنیان۔

بھتیرے (Bhatery) :۔ بہت سے۔

بھٹا (Bhattha) :۔ اینٹوں کا بھٹا۔

بھیڈیا (Bheidhyaa) :۔ بھیڑیا۔

بولی (Boli) :۔ زبان۔

بوہاری (Buhaari) :۔ جھاڑو۔

بیجر (Bijaar) :۔ ناکارہ بیل۔ ناکارہ یا بوڑھا بیل جو اب کسی کام کا نہ ہو

بیجنا (Beejnna) :۔ پنکھا(ہاتھ والا)۔

بچا (Bichchha) :۔ درمیانی فاصلہ۔ دو مقامات کے بیچ درمیانی فاصلہ

بچولیا (Bicholiya) :۔ دلال۔ دلال، بروکر، مڈل مین، درمیانی واسطہ

بیرا (Beera) :۔ بھائی۔

بیرن (Bairann) :۔ دشمن(عورت)۔

بیلی (Beli) :۔ دوست۔

بینجو (Bainju) :۔ بینجو۔

بینڈی (Beendi) :۔ رسی کا گچھا۔ ہاتھ سے بنی رسیوں کا گچھا

پاکستان (Pakistan) :۔ پاکستان۔

پچھان (Pichan) :۔ پہچان۔

پڈھا (Padha) :۔ پڑھا۔

پڈھن (Padhan) :۔ پڑھ۔

پڑیا (Pardya) :۔ پڑا۔

پھوٹوں (Photo) :۔ فوٹو۔

پھیر (Pher) :۔ پھر۔

پے (Pay) :۔ پر۔

پیسہ (Paisa) :۔ پیسہ۔

تاپ (Taap) :۔ بخار۔

تاپ (Taap) :۔ حرارت۔ جسمانی حرارت

تار (Taar) :۔ تار۔ وائر یا ٹیلی گرام

تاگا ((Taagga (Dhaga)) :۔ دھاگہ۔

تالا (Taal-la) :۔ تالا۔

تالی (Taal-li) :۔ چابی۔

تام جھام (Taam Jhaam) :۔ تام جھام۔ سٹر کچر یا سیٹ اپ

تاؤ (Tau) :۔ تایا۔ باپ کا بڑا بھائی۔ باپ سے بڑی عمر کے ہر شخص کو عزت دینے کے لیے بولا جاتا ہے۔ تایا کی مونث تائی

تائی (Tai) :۔ تائی۔ باپ کے بڑے بھائی کی بیوی یا عزت دینے کے لیے بڑی عمر کی خواتین کو بولا جاتا ہے۔ مذکر تایا

تائیسرا (Taisara) :۔ تایا سسر۔ شوہر کے والد(سسر) کا بڑا بھائی

تتا (Tat-taa) :۔ گرم۔

ترلا (Tarlaa) :۔ نیچے کا۔ جیسے مکان کے نیچے کا کا حصہ

تسلا (Taslla) :۔ تسلا۔ تھال کی طرح کھلا لوہے یا سٹیل کا برتن جسے سامان اٹھانے کے لے استعمال کیا جاتا ہے

تگڑا (Tagdrra) :۔ طاقتور۔

تھارے (Tharay) :۔ تمہارے۔

تھالی (Thaali) :۔ تھالی ۔ تھالی (ٹرے کی طرز کا بڑا برتن)، ایسے برتن کو بھی کہا جاتا ہے جو دودھ کو ٹھنڈا کر کے پینے کے لیے استعمال کیا جاتا ہو

تھم (Thum) :۔ آپ۔

تھم (Thum) :۔ تم۔

تھوڑی (Thoodi / Thaudi) :۔ ٹھوڑی۔

تھوڑا (Taudda) :۔ تھوڑا۔

ٹانڈ (Taand) :۔ شیلف۔ گھروں کے کمروں میں موجود اونچی شیلف جہاں عام طور پر برتن وغیرہ سجائے جاتے ہیں اور دیگر اشیاء رکھی جاتی ہے۔ شہروں میں اس کا رواج اب ختم ہوتا جارہا ہے

ٹانڈیرا / ٹانڈا ٹیرا (Tandeera / Tandaa-Teraa) :۔ ساز و سامان۔ گھر کا تھوڑا سا ساز و سامان۔ ہم تو اپنا ٹانڈا ٹیرا اٹھا کر جا رہے ہیں

ٹانگ (Taang) :۔ ٹانگ۔

ٹلی (Taal-lee) :۔ گھنٹی۔ چھوٹی گھنٹی جو پالتو جانوروں کی گردن میں باندھی جاتی ہے یا سائیکل وغیرہ پر لگائی جاتی ہے۔

ٹھالی (Thaal-lii) :۔ فارغ، بے کار، پر تعیش زندگی گزارنے والا۔

- ٹوم (Toom) :۔ زیورات۔ چاندی کی بھاری چوڑیاں جو دیہاتوں میں عورتیں دونوں پاؤں میں پہنتی ہیں

ٹوہن (Tohan) :۔ تلاش۔

ٹیم (Taem) :۔ ٹائم۔

ٹیوبل (Tubal) :۔ ٹیوب ویل۔

جامیا (Jamia) :۔ پیدا کیا۔

جانن (Janan) :۔ جاننا۔

جاننیا (Janania) :۔ جاننے۔

جتھے (Jathay) :۔ جہاں۔

جد (Jad) :۔ جب۔

جوں (Jown) :۔ جاؤں۔

جیب (Jeeb) :۔ زبان (عضو)۔

چال (Chal) :۔ چل۔

چاندنی رات (Chandnirat) :۔۔

چماسا (Chamassa / Chaumassa) :۔ مون سون / بارشوں کا موسم۔

چنائی (Chinnaai) :۔ تعمیر کرنا۔

چھاپن (Chapan) :۔ چھاپنے۔

چھاج (Chhaj) :۔ چھاج۔ تنکوں کی بنی چوکور سی ٹوکری جسے اناج صاف کرنے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے

چھپکلی (Chhipkali) :۔ چھپکلی۔

چھپن (Chappan) :۔ چھپنے۔

چھت (Chhath) :۔ چھت۔

چھٹی (Chhathi) :۔ چھٹی۔ لڑکے کی پیدائش کے بعد چھٹے دن کی خوشی منانا

چھوچھک (Chhuchhak) :۔ گود بھرائی کی طرح کی رسم ۔ پیدائش کے بعد بچے کو ننیال کی طرف سے ملنے والے تحفے تحائف کو چھوچھک کہا جاتا ہے

چوبارہ (Chubaara) :۔ چوبارہ۔ یعنی مکان کی پہلی منزل

چورما (Choorma) :۔ چوری۔ گھی، چینی اور روٹی سے بنی ہوئی چوری جو کافی مزیدار ہوتی ہے، اسے ملیدہ بھی کہتے ہیں

چولہا نیوت (Chulha Nyot) :۔ گھر کے ہر فرد کی دعوت۔ یعنی جس گھر میں دعوت دی جائے، اس گھر میں کچھ نہیں پکتا سب دعوت پر مدعو ہوتے ہیں۔

چونتری (Chontry) :۔ چوکھٹ کے پاس بیٹھنے کی جگہ۔ جیسے بینچ یا سیمنٹ یا اینٹوں سے بنی ہوئی جگہ

حوقہ (Hooka) :۔ حقہ۔

دادس (Daadas) :۔ دادی ساس۔ یعنی کسی خاتون کے شوہر کے والد (سسر) کی والدہ

دست (Dust) :۔ پیچش۔ یا دست (قبض کے الٹ حالت)

دھرتی دھکیل (Dharti-Dhakel) :۔ بلڈ وزر۔

دھوتی (Dhoti) :۔ دھوتی۔ برصغیر کا ایک روایتی پہناوا۔ دھوتی اور قمیض

دھورے (Dhoray) :۔ پاس۔

دھورے (Dhorre) :۔ قریب۔

دھورے (Dhorre) :۔ ساتھ۔

دھوما (Dhooma) :۔ دھواں۔

دھیلا (Dhel-la) :۔ دھیلا۔

دیدا (Deedha) :۔ ڈیلا (آنکھ کا)۔

دیدے (Deede) :۔ ڈیلے (انکھوں کے)۔ آنکھوں کے ڈیلے

دیوا (Diwa) :۔ دلوا۔

دیوں (Dewn) :۔ دوں۔

ڈاٹ (Daat) :۔ ستون۔

ڈاک (Daak) :۔ چھلانگ۔

ڈاندھ (Dandh) :۔ دانت۔

ڈگنا (Digna) :۔ دور ہونا۔

ڈوکے (Dokkey) :۔ دھار۔ گائے یا بھینس کے تھنوں سے دودھ نکالتے ہوئے دودھ کی دھاریں گائے یا بھینس کے بچے کے منہ پر مارنا، تاکہ بھینس کو لگے کہ بچہ بھی دودھ پی رہا ہے۔

ڈول (Dole) :۔ ڈول۔ شیٹ کا کنستر جس کی گنجائش 18 لٹر یا کچھ اور بھی ہو سکتی ہے۔ اسے عام طور پر کنویں سے پانی نکالنے یا نل سے پانی بھرنے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے

ڈولہ (Dolla) :۔ پگڈنڈی۔ کھیت کی زمین تقسیم کرنے کے لیے بنائی جانے والی پگڈنڈی کو کہتے ہیں۔ جمع ڈولے

راتاں (Raatan) :۔ راتوں۔

راس (Raass) :۔ رسی (طویل) / فصل سے بھوسہ الگ کرنا۔ راس اس طویل رسی کو کہتے ہیں، جو کھیتوں میں ہل

چلاتے کسان بیلوں پر ڈالتا ہے۔ کھلی جگہ پر فصل سے بھوسہ الگ کرنے کو بھی راس کہا جاتا ہے۔

راکھا (Raakha) :۔ رکھا۔

راکھے (Raakhay) :۔ رکھتا۔

راکھے ہے (Raakhay Hay) :۔ رکھتا ہے۔

رسا/رسی (Rassa / Rassi) :۔ گھر کی بنائی ہوئی رسی یا رسا۔

رسوئی (Ras-soi) :۔ باورچی خانہ۔

رفلنا/ریفلنا (Riffallnaa) :۔ باتونی/گھمنڈی۔ باتونی یا گھمنڈی شخص جو اترا اترا کر باتیں کرے

روپیا (Ruppaiya) :۔ روپیہ۔

روٹ (Rot) :۔ روٹی۔

روڈ (Rod) :۔ موٹے ہونٹ۔ کسی انسان کے موٹے یا لٹکے ہوئے ہونٹ

روڈو (Rodoo) :۔ موٹے ہونٹوں والا۔

روکا/رقعہ (Rookka) :۔ بلانا۔ کسی شخص کو بلند آواز میں بلانا

رولا رپڑا (Rolla-Rapdaa) :۔ لڑائی (چھوٹی موٹی لڑائی)۔ رولا رپھڑا، چھوٹی موٹی لڑائی

روہتک (Rohtak) :۔ روہتک ۔ بھارتی صوبہ ہریانہ کا تاریخی شہر

رے (Ray) :۔ رہے۔

رہپٹ/رہپٹا (Rahpat / Rahaptaa) :۔ تھپڑ۔ تھپڑ

ریت (Reet) :۔ خراٹے۔

ریلی (Relli) :۔ دیسی کا متضاد۔ دیسی کا متضاد (لیکن بدیسی نہیں)، جیسے دیسی گھی کے مقابلے میں بناسپتی گھی کو ریلی گھی کہتے ہیں۔

سکدے (Sakday) :۔ سکتے۔

سنبھالن (Sanbhalan) :۔ سنبھال۔

شیان پت (Shyaanpat) :۔ معقولیت۔

شیانا (Shyaana) :۔ سیانا ۔ چالاک آدمی (لیکن غیر مقبول)

طلاقی (Talaaki) :۔ طلاقی۔ لڑائی جھگڑے میں بولا جاتا ہے، اس سے مراد وہ شخص بھی ہوتا ہے جس کی بیوی اسے چھوڑ جائے اور اسے گالی کے طور پر بھی بولا جاتا ہے۔

فیر (Pher) :۔ پھر۔

قبیلے (Qabeelay) :۔ قبیلے۔

کاٹ (Kaat) :۔ رد عمل۔ یہ دوائی تمہیں کاٹ کرے گی

کاٹ (Kaat) :۔ وجہ۔ جیسے: اس بات کی کوئی کاٹ ہے

کاٹ (Kaat) :۔ تنقید/برائی۔ فلاں کی کاٹ کرنا

کاٹ (Kaat) :۔ زمین کا کٹاؤ۔ پانی سے ہونے والا زمین کا کٹاؤ

کاٹ (Kaat) :۔ لکڑی کا ٹکرا۔ لکڑی کے کسی بھی ٹکڑے کو کہا جاتا ہے

کار (Kaar) :۔ پیشہ۔ کام دھندہ، پیشہ، جیسے ساہو کار

کالر (Kallar) :۔ بنجر۔ سخت سطح والی بنجر زمین

کانھی (Kanhi) :۔ طرف۔

کٹھے (Kathay) :۔ کہاں۔

کدے / کدی (Kaday / Kadhi) :۔ کبھی۔

کدے کا / کدی کا (Kaday ka / Kadhi ka) :۔ کبھی کا۔

کرا (Kara) :۔ کیا۔

کراں (Karan) :۔ کریں۔

کرے (Karay) :۔ کیے۔

کلا (Kal-la) :۔ اکیلا۔

کلے / ایکلے (Kal-lay / Aik-lay) :۔ اکیلے۔

کلی / ایکلی (Kal-li / Aik-li) :۔ اکیلی۔

کنبہ (Kunba) :۔ گھرانا۔

کنبہ (Kunba) :۔ گھرانہ۔

کنبوں (Kunboon) :۔ گھرانوں۔

کنبے (Kunbay) :۔ گھرانے۔

کوڈی (Kaud-di) :۔ کوڑی۔

گابھا (Gabha) :۔ پھٹے پرانے کپڑے۔

گام (Gaam) :۔ گاؤں۔

گدود (Gadood) :۔ غدود۔ جسم کے کسی حصے کا قدرتی طور پر سوجا یا پھولا ہوا حصہ

گل جوٹ (Galjot) :۔ جوڑی جوڑی۔ جوڑی کی صورت میں کام کرنا

گلیف (Galeif) :۔ غلاف۔ تکیے یا رضائی پر چڑھانے والا کپڑا

گھاٹ (Ghaat) :۔ کمی۔ رقم یا مقدار کی کمی

گھاٹ (Ghaat) :۔ گھاٹ۔

گھاٹا (Ghaata) :۔ نقصان۔

گھر (Ghar) :۔ گھر۔

گھنا / گھناں (Ghaana) :۔ زیادہ۔

گھنکر (Ghankar) :۔ زیادہ تر۔

گوڈی (Gauddi) :۔ گوڑی۔

گیرا (Gaira) :۔ چکر۔ کاٹی ہوئی فصل کا چھوٹا بنڈل یا مشین میں ڈالنے کے لیے گھاس کی مخصوص مقدار

گیل (Gail / Gailyaan) :۔ ساتھ۔

لاگ (Laag) :۔ لگ۔

لکھن (Likhan) :۔ لکھنے۔

لگائی / لوگائی (Lugai) :۔ عورت۔

لگائیاں / لوگائیاں (Lugain) :۔ عورتوں۔

لگائیاں / لوگائیاں (Lugain) :۔ عورتیں۔

لوگ (Log) :۔ لوگ۔

لوگو (Logo) :۔لوگو۔

لیان (Lian) :۔لانا۔

لیانے (Lianay) :۔لانے۔

ماں بولی (Maan Boli) :۔مادری زبان۔

ماں بولیاں (Maa Bolian) :۔مادری زبانیں۔

ماں بولیوں (Maan Bolion) :۔مادری زبانوں۔

منہ دکھائی (Muh-Dikhai) :۔منہ دکھائی۔

مھارا (Mahara) :۔ہمارا۔

مھارے (Maharay) :۔ہمارے۔

مھاری (Mahari) :۔ہماری۔

موگا (Moga) :۔ناکہ(سوراخ)۔

مے (May) :۔میں۔

مے آپے (May Aapay) :۔میں خود۔

مینھ (Meinh) :۔میں۔

نسلاں (Nasalan) :۔نسلوں۔

نے (Nay) :۔کو۔

نی (Ni) :۔نہیں۔

نیں (Nai) :۔نے۔

نیو (New) :۔یوں۔

نیوءِ (Neow) :۔یوں ہی۔

ہم (Hum) :۔ہم۔

ہور (Hoor) :۔مزید۔

ہون (Hoon) :۔ہونے۔

واء (Wah) :۔وہ۔

ورقے (Warqay) :۔صفحے۔

وینھ (Wainh) :۔وہ۔

یاڈی (Yadi) :۔دوست۔

یوہ (Yoh) :۔یہ۔